سنا ہے آپ ہر عاشق کے گھر تشریف لاتے ہیں میرے گھر میں بھی ہو جائے چراغاں یا رسول اللہ

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

# الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

مولانا غلام دستگیر ہاشمی قصوری

متوفی ۱۳۱۵ھ ۱۸۹۷ء

دارالاسلام۔ لاہور

## Darul Islam, LHR دارالاسلام، لاہور

**تاسیس / کارکردگی:** "دارالاسلام" صحیح اسلامی افکار کا ضامن اور خالص مذہبی نظریات کا حامل ایک علمی تحقیقی اشاعتی ادارہ ہے۔ جس کی بنیاد 1429ھ/2008ء میں رکھی گئی اور محض اللہ تعالیٰ جل مجدہ کے کمال فضل سے اب تک پیہم اپنے نیک ارادوں اور دور رس منصوبوں کی تکمیل کے لیے تازہ ولولوں کے ساتھ کوشاں ہے۔ بحمداللہ سبحانہ اس مختصر عرصے میں ادارہ نے وقت کے نباض علماء اور بلند پایہ محققین کی سرپرستی میں اپنے کئی اہداف مقاصد میں کامیابی حاصل کر کے با مقصد قیام کا ثبوت دیا ہے۔

**منشور / عزائم:** "دارالاسلام" کی اساسی اغراض میں سب سے پہلے پاکستان پھر دنیا بھر میں اسلامی فکر کے خلاف پھیلائی گئی اندوہناک میڈیائی یلغار (Media War) کے مقابل مسلمات وشعائر اسلامیہ کا تحفظ اور ترجیحی بنیادوں پر امور سلطنت واصول ریاست پر نظام مصطفیٰ کے نفاذ کا شعور بیدار کرنا اور جمہوریت (Democracy) کی خرابات کو آشکارا کرنا کہ جس کا اسلامی نقطۂ نظر سے نظام کفر ہونا مسلّم ہے۔ پھر خاص الخاص اسلامیت (Islamization) کا فروغ اور ارتداد (Apostasy)، الحاد (Atheism) کا استیصال ہے۔ نیز وہ طاقتیں جو اسلام کا نام استعمال کر کے اندرون خانہ اسلامی ساکھ کو کھوکھلا کرنے میں دن رات مصروف کار و سرگرم ہیں اور وہ سازشی عناصر بالخصوص متجددین اور عقب دین جو دشمنان اقوام کی شہ پر یہ باور کرانے کی کوشش کر رہے ہیں کہ (مادی) ترقی کے اس دور میں اسلام۔ معاذ اللہ۔ فرسودہ نظام بن چکا ہے۔ جس کا پھانک اندازہ دنیا کے کئی خطوں میں رائج مختلف قسم کے ظاہراً اقتصادی اصلاً جبریت اور دہریت کے پرچارک نظاموں جیسے کیپٹل ازم (Capitalism)، سوشل ازم (Socialism)، مارکس ازم (Marxism)، کمیون ازم (Communism)، بالشو ازم (Bolshevism) وغیرہ کے وضعی و اقبالی مقاصد سے بھی لگایا جا سکتا ہے۔ ان چارہ جوں اور مردودوں کو دین اسلام کی ابدی آفاقیت اور اس نظام کی سرمدی برکات سے روشناس کرا کے ان کے اس زعم باطل کا قلع قمع کرنا اور وہ تمام تخریبی قوتیں جو کسی بھی طرح سے اسلام کی اصلی شکل کو مسخ کرنے کے در پے ہیں ان کا تعاقب کر کے انھیں بے نقاب کرنا۔ اس کے ساتھ ساتھ بطور خصوصی توہب (Wahabism)، تشیع (Shiaism)، خارجیت (Kharijism)، قادیانیت (Ahmadiyya)، یہودیت (Judaism)، عیسائیت (Christianity)، ہندومت (Hinduism)، بدھ مت (Buddhism)، سکھ مت (Sikhism) اور کنفیوشس مت (Confucianism) اور دیگر ادیان ومذاہب ومسالک پر علمائے اسلام کی کاوشوں کو منظر عام پر لایا جائے گا اور ان سے بھی بڑھ کر خطرناک سوچ جسے مادیت (Materialism)، جدیدیت (Modernism) اور لادینیت (Secularism) سے موسوم کیا جاتا ہے اور اس کے اثرات مسلمانوں کی نئی نسل کے ذہنوں پر راسخ ہو چکے ہیں ان کے ازالہ کے لیے حسب اقتضا جدید و سستے لٹریچر کی سوغات فراہم کرنا، مع ہذا مسلم دنیا کے سلگتے مسائل پر دور حاضر کے بالغ النظر، وسیع المشاہدہ اور صحیح الاعتقاد واہل سکالرز کے صحت مندانہ، دانش ورانہ اور نقادانہ تبصرے اور تجزیے اسلامیان عالم کے سامنے پیش کرنے کے مبارک عزائم بھی ادارہ کے تعمیری افکار کے لازمی اجزا ہیں۔

---

# قُل جَآءَ الحَقُّ وَزَهَقَ البَاطِلُ

للہ الحمد کہ تالیف منیف جامع کمالات مجمع صفات زبدۃ المحققین قدوۃ العارفین جناب مولانا مولوی غلام دستگیر صاحب ہاشمی قصوری عم فیضہم

# جواب استفسار کفریت درود شریف

# الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

جسکو خاکسار شیخ رحیم بخش گوجرانوالیہ حسبتاً للہ محض ہمدردی اسلامی کی وجہ سے واسطے متنبہ کرنے رسمی ملاؤں اور مراہی مولویوں کے من گھڑت فتوی بازوں کے خصوصاً اور جملہ برادران اہل اسلام کے عموماً چھپوا کر بلاقیمت مفت تقسیم کیا

## بمطبع گوجرانوالہ طبع شد

بار اول۔ تعداد جلد ۰۰



لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰہِ الْاِسْلَامُ



فیضانِ نورِ علم

امامِ اعظم علی الاطلاق بانیٔ فقہ حنفی
**ابو حنیفہ نعمان بن ثابت کوفی** رضی اللہ عنہ

امام المتکلمین مصحح عقائد المسلمین
**ابو منصور محمد ماتریدی** رحمۃ اللہ علیہ

غوث اعظم شیخ طریقت
**محی الدین عبد القادر جیلانی** رضی اللہ عنہ

حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی
**شیخ احمد فاروقی سرہندی** رحمۃ اللہ علیہ

برکۃ المصطفیٰ فی الہند شیخ محقق
**شاہ عبد الحق محدث دہلوی** رحمۃ اللہ علیہ

شیخ الاسلام اعلیٰ حضرت امام اہل سنت
**شاہ احمد رضا خاں بریلوی** رحمۃ اللہ علیہ

میر کارواں
اشرف العلماء امام اہل سنت
حضرت شیخ المشائخ
**علامہ ابو الحسنات محمد اشرف سیالوی** مدظلہ

ارباب شوریٰ
محمد اشرف ... جلالی
عمر محمود احمد برکاتی
ڈاکٹر ظہور احمد اظہر
راجا رشید محمود
خواجہ حسنی حیدر

صاحب الارشاد: مفتی غلام حسن قادری

سلسلۂ مطبوعات: ۱۴
طبع: رمضان ۱۴۳۳ھ / اگست ۲۰۱۲ء
قیمت: 15NET روپے

ناشر محمد رضاء الحسن قادری



# پیش از کتاب.....

''دار الاسلام لاہور'' کے احیائے تراث علمیہ اسلامیہ کے وسیع تر گراں قدر اشاعتی پروگرام میں بحمد اللہ القدوس برعظیم کی کثیر نام ور قد آور افاضل اماثل شخصیات کی بیسیوں تحقیقی علمی ادبی فنی تاریخی نگارشات شامل ہو چکی ہیں، علی الخصوص وہ علمائے اسلام جن کی یادوں کے نقوش کسی قدر تو زمانے کی دست برد نے مٹا ڈالے، لیکن اپنوں کی غافلی ان کے اتلافِ حقوق کی سب سے بڑی جرم دار ٹھہری، ان کی ذاتی تحریرات کو تحقیق کے مستعلیقی اصولوں اور طباعت کے عصری تقاضوں کے مطابق شائع کرنا اس وقیع وجلیل منصوبے کا مرکزی نقطۂ عمل ہے۔ رب کریم زادہ فضلہ العمیم کو منظور ہوا تو جلد ہی نایاب اور کم یاب قسم کی کتب کی ایک معقول تعداد اہل اسلام کے باذوق حلقے کی خدمت میں پیش کی جائے گی۔

---

حضرت مولانا غلام دستگیر قصوری رحمۃ اللہ علیہ برعظیم کی ان نابغہ، برگزیدہ اور چنیدہ شخصیات میں سے تھے جنھوں نے ماضی قریب میں خطۂ ہند کے مسلمانوں کے اعتقادی اثاثے میں زبردست انقلاب پیدا کیا۔ آپ اپنی ذات میں ایک تحریک تھے، بڑے سے بڑے اکڑفوں دکھانے والے مذہبی پیش واؤں کے لیے تن تنہا کافی ہوتے، اسی لیے جہاں کوئی فتنہ پر پرزے نکال رہا ہوتا فوراً اس کا تعاقب کرتے۔ اکثر آپ ان علاقوں کے سفر پر ہوتے جہاں فتنہ گروں کے سرغنے اپنے قدم جمائے ہوئے ہوتے اور اپنے افکار کو پھیلانے میں مستعدی دکھاتے تھے، وہاں ان سے دعوت فکر، تبلیغ حق اور مباحثہ کا دور چلتا۔ نتیجۃً انھیں شکست کا سامنا کرنا پڑتا اور لوگوں کے ایمان ان کے شر سے مصئون ومامون ہو جاتے۔ ہندوستان کی مذہبی تاریخ کا باب آپ کی مساعی مشکورہ کے ذکر خیر کے بغیر کبھی مکمل نہیں ہو سکتا۔

پہلے پہل ہم بھی سنا کرتے تھے کہ برعظیم کے متفق بین الاقران علمائے اہل سنت کو ایک مسلک (منسوب بہ علاقہ دیوبند) کا قبضہ مافیا اپنے کھاتے میں ڈال رہا ہے، فاتح عیسائیت مولانا رحمت اللہ کیرانوی ہوں کہ مناظر اسلام مولانا سید آل حسن موہانی رضوی، مفتی عنایت احمد کاکوروی ہوں، مولوی فقیر محمد جہلمی ہوں، علامہ عبد الحی لکھنوی ہوں، پروفیسر مولانا اصغر علی روحی ہوں یا مولانا کرم الدین

دیوبند وغیرہم من العصاۃ، الاعاظم أعزّھم اللہ تعالٰی بعلوّ المکارم: ان مشاہیر کو وہ اکابر دیوبند کا قائل دینے کی کوشش کر رہے ہیں اور بڑے ہی کس قسم کے چور ہیں جو کمال سینہ زوری سے یہ سب کرتے جا رہے ہیں، اس کو ہاتھ کی صفائی کہیں، افترا پردازی کا نام دیں، جعل سازی کہیں یا پھر حقائق سوزی خیال کریں۔ اس قدر بات سمجھ میں آتی ہے کہ یہ علمائے اعلام بھی اہل سنت تھے اور ان لوگوں کو بھی سنت کی اہلیت کا ادعا ہے۔ یہ علما بھی حنفی تھے اور یہ لوگ بھی حنفی ہیں، چلو، کچھ لیپا پوتی سے، کچھ نوسربازی سے، کچھ ہیرا پھیری سے کام چلا لیں گے اور انھیں اپنی طرف کا ثابت کر لیں جو ان کی قدیمی اور فطری عادت ہے، مگر یہ غیر مقلد اہل حدیث حضرات کو کیا سوجھ پڑی، نہ سنیت کا دعوی، نہ حنفیت سے علاقہ، وہ جنھیں وہابیت و غیر مقلدیت کے رد و ابطال کے سلسلے میں سند مانا جاتا ہے — مولانا غلام دستگیر سنی حنفی — آج کل انھیں اپنا ہم مسلک بتایا جا رہا ہے۔ جنھوں نے درجن بھر کتابیں تو فقط تمھارے نظریات کی تردید میں لکھ ڈالیں، ساری زندگی تحریرا تقریرا تمھارے خیالات کی تکذیب پر کمربستہ رہے، تمھارے مفروضہ مذہب کی تقلید میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کیا۔ کس منہ سے تم انھیں اپنا طرف دار ٹھہراتے ہو، کیا کوئی پیمانہ ہے تمھارے ہاں اہل سنت و اہل حدیث میں امتیاز کا اور مقلد و غیر مقلد میں فرق کا۔۔۔ واہ یہ مستانہ چال تمھاری!! کہاں سے انتقال کی تم نے یہ استادی!!!

سنو، اور ٹھنڈے دل سے سنو! ہم اپنے اسلاف کے تحفظ کے لیے نکل کھڑے ہوئے ہیں، ان کی کتابیں ان کے عقائد کی آئینہ دار ہیں، ہم از اول تا آخر ان کا احیا کریں گے اور اسے دنیا کے کونے کونے میں پہنچا کر دم لیں گے۔ یہ کوئی لوٹ کا مال نہیں جنھیں جس کا جی چاہے اڑا لے جائے، ہوش دار! اب دیو کے بندوں کی کوئی شاطری نہیں چلے گی اور تقلید کے دشمنوں کی کوئی چالاکی کام نہیں آئے گی حتی کسی رنگ باز نیچری یا مرزائی کو بھی حق پرستوں کی آنکھوں میں دھول جھونکنے کی مجال نہیں ہوگی۔ اب صرف حق کا چرچا ہوگا، حق کا بول بالا ہوگا اور باطل ذلیل و رسوا ہوگا، باطل کا اس دنیا میں کوئی ٹھکانہ نہیں بچے گا۔۔۔۔ رہے نام اللہ کا!!!

---

یار لوگوں نے اپنی حدیث النفس کو سچا دکھانے کے پس منظر میں طرح طرح کی باتیں گھڑیں۔ درود گرامی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللہِ کو شرک و بدعت تو وہ برسوں سے کہتے



چلے آ رہے ہیں، مگر کچھ عرصہ سے اتہام طرازوں نے اسے فیصل آبادی درود ثابت کرنے کی مہم چلا رکھی تھی، کچھ الزام تراشوں نے اسے **Made in Bareilly** کہا، "فتاوی ثنائیہ" میں اس قسم کے درود کو بناوٹی اور ناجائز کہا گیا۔ (دیکھیے ج ۲ ص ۷۷، مکتبہ اصحاب الحدیث لاہور ۲۰۱۰ء)

زبیر احمد ظہیر (ایڈیٹر ماہ نامہ "صوت العرب"، لاہور) نے اس کو توحید و آل و اصحاب رسول کے خلاف سازش قرار دیا، وجہ یہ بتائی کہ اس میں ان کا تذکرہ نہیں ہے۔

(بحوالہ ماہ نامہ "القول السدید" لاہور، جولائی ۱۹۹۷ء، ص ۲۸، ۳۶، ۳۸)

یہ سب ان کے منہ کی باتیں ہیں، اندر کی بات یہ ہے کہ درود ہو خواہ کوئی وظیفہ! ان حضرات کو یا رسول اللہ کے الفاظ سے تکلیف ہے، ورنہ اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِ اللہِ کے تو یہ لوگ بھی قائل ہیں، چڑ ہے تو ایک حرف "یا" سے۔ اس "یا" کو مٹانے کے لیے ان مورکھوں نے کیا کچھ نہیں کیا، ظالموں نے قرآن و حدیث کے مدلولات و مفاہیم میں تحریفات کر ڈالیں، کتابوں کے متون میں تغیرات کیے، مسلمات پر تعریضیں کیں، اکابر امت پر بہتان باندھے، عوام الناس کے روبرو جھوٹ بولے، لیکن یہ "یا" آج تک اپنی ازلی و اصلی تاب و تواں کے ساتھ سلامت ہے اور ان شاء اللہ تا ابد ہر لحظہ، ہر لمحہ اس کی نصرت اور ندرت فزوں تر ہوتی رہے گی۔ تف ہے نادانو! تم پر، ایسا ہی مقدس باب میں عداوت چاہتے ہو! مُوْتُوْا بِغَيْظِكُمْ۔

غیظ میں جل جائیں بے دینوں کے دل — یا رسول اللہ کی کثرت کیجیے

(حضرت رضا بریلوی)

مولانا غلام دستگیر قصوری رحمۃ اللہ علیہ کا یہ رسالہ سلالہ ایک تاریخی دستاویز ہے جو اس بات کا بین ثبوت ہے کہ یہ درود و رحمت ذرۂ بریلی کا مصنوع ہے نہ فیصل آباد یا کسی شہر سے درآمد کردہ ہے، بلکہ جب بریلوی شخص اتنا معروف نہیں تھا اس سے قبل بھی یہ امت مرحومہ کا متوارث معمول تا آں کہ صحابہ سے منقول ہے۔ چناں چہ [illegible] عالم علامہ شہاب الدین احمد خفاجی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

اَلْمَنْقُوْلُ: اِنَّهُمْ كَانُوْا يَقُوْلُوْنَ فِيْ تَحِيَّةِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ.

"نقل ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نبی ﷺ سے ملاقات کے وقت اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللہِ کے الفاظ سے سلام و تحیت پیش کرتے تھے۔"

(نسیم الریاض ج ۳ ص ۴۵۴، دار الفکر بیروت)

اس نایاب رسالہ کا قدیمی نسخہ ادارہ کو اہلِ سنت و جماعت کے جوان جہان محقق عاشق مصطفیٰ ورضا حشمت مآب میثم عباس قادری رضوی (مدیر مجلہ "کلمۂ حق" پاکستان) کی تگ و تاز سے وصول ہوا۔ موصوف نے اس نوع کے دیگر چند نادر جواہر بھی مرکز کو فراہم کر رکھے ہیں، رب تعالیٰ اپنے خزانۂ غیب ان کی اشاعت کے اسباب مہیا فرمادے تو بہت جلد یہ نوادر علمی قدر دانان ورثۂ اکابر کی نذر کیے جائیں گے۔ وَذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْر۔

فروغِ کتاب کے سلسلۂ یمن و برکت کو جاری رکھنے کی سعادت اس بار فخبانِ اسلام میں سے چار پھولوں کے حصے آئی۔ محترم مجبوبم جناب محمد بلال احمد محمدی اویسی (بانی محتاج النبی کمیٹی، گجرات) نے ۲۰۰۰ روپے اور عزیز القدر برادرم محمد عمیر اشرف مجددی (رحیم یار خاں) نے ۳۶۵۰ روپے اور شفیقی وعزیزی حافظ عارف اسلم (اندرون بھاٹی دروازہ، لاہور) نے ۲۰۰۰ روپے اور دین پرست علم دوست جناب ڈاکٹر ذوالفقار چاولہ صاحب (ریوی نیو ایم پلازکو آپریٹو ہاؤسنگ سوسائٹی، لاہور) سَلَّمَهُمُ اللّٰهُ تَعَالٰى فِي الدَّارَيْنِ نے ۱۰۰۰ روپے وقف کیے۔ یوں یہ مالیت مبلغ ۸۶۵۰ روپے ہوئی۔ اللہ الغنی القدیر ان مخلص احباب کی یہ پیش کش اپنی جناب میں منظور فرمائے اور اس قوم کے نوخیزوں کو ان دوستوں کی طرح کشادہ دل و کشادہ دست بن کر دین متین کی ترقی اور کتاب کی ترویج کے لیے خرچ کرنے کی توفیق عطا فرمائے بِجَاهِ النَّبِيِّ الْجَوَّادِ الْكَرِيْمِ۔

## مولانا غلام دستگیر ہاشمی قصوری رحمہ اللہ

حضرت مولانا محمد ابو عبد الرحمٰن غلام دستگیر ہاشمی حنفی نقش بندی مجددی قصوری رحمۃ اللہ علیہ اندرون موچی گیٹ، لاہور کے محلہ چابک سواراں میں پیدا ہوئے۔

والد کا نام مولانا حسن بخش قریشی صدیقی تھا۔ والدہ حضرت خواجہ غلام محی الدین قادری قصوری دائم الحضوری رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۱۲۷۰ھ/۱۸۵۴ء) کی ہم شیرہ تھیں۔ مولانا غلام دستگیر قصوری رحمۃ اللہ علیہ کو حضرت غلام محی الدین قصوری ابن مولانا غلام مصطفیٰ ابن مخدوم پنجاب حضرت حافظ غلام مرتضیٰ (بابا بلھے شاہ اور پیر وارث شاہ آپ کے فیض یافتگان سے ہیں) تلمیذ حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلوی، خلیفہ حضرت شاہ غلام علی دہلوی رحمۃ اللہ علیہ سے علاوہ نسبت خواہر زادگی شرف دامادی و شاگردی اور تعلق



بیعت و خلافت حاصل تھا۔ درسیات کی بعض کتب اپنے ماموں زاد حضرت صاحب زادہ خواجہ عبد الرسول قصوری رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۱۲۹۴ھ/۱۸۷۷ء) سے پڑھیں۔

آپ کے ایک بھائی مولانا محمد بخش بلبل صدیقی رحمۃ اللہ علیہ تھے جو مسجد ملا مجید، لاہور میں خطابت و تدریس کرتے تھے۔ اولاد میں ایک صاحب زادے عبد الرحمٰن تھے۔ انھی کی وجہ سے کنیت ابو عبد الرحمٰن کرتے تھے۔ دوسرے صاحب زادے غلام ابو بکر اور ایک صاحب زادی ہاجرہ بیگم والدۂ جناب سید مراتب علی شاہ رئیس اعظم لاہور تھی۔

مولانا غلام دستگیر قصوری کے دو عظیم کارنامے تا وقوعِ قیامت یاد رکھے جائیں گے:

۱- متنبی ہندوستان مسیلمۂ قادیان مرزا غلام احمد قادیانی (مردہ ۱۳۲۶ھ/۱۹۰۸ء) نے جب ۱۸۸۰ء میں ملہم من اللہ اور ۱۸۸۲ء میں مامور من اللہ ہونے کا دعویٰ کیا۔ اس عرصے سے ۱۸۸۴ء تک "براہین احمدیہ" جو اس کے خانہ ساز الہامات کا مجموعہ اور زندگی کی سب سے پہلی کتاب تھی، کی تین جلدیں شائع ہوئیں۔ مولانا قصوری نے اولاً اس پر گرفت کی اور رسالہ "تحقیقاتِ دستگیریہ" لکھ کے اس کی دعاوی کو منافی اسلام ثابت کیا اور اس پر ہندوستان کے جید علما سے تصدیقات لے کر شائع کر دیا۔ اتنے میں ۱۸۸۴ء میں براہین کی چوتھی جلد بھی طبع پزیر ہو گئی۔ مولانا قصوری کی جانب سے زبانی تنبیہ و دعوتِ رجوع اور مناظرہ کا سلسلہ جاری رہا، مرزا قادیانی جب اپنی روش پر ڈھیٹ بنا رہا تو کچھ عرصہ بعد مولانا قصوری نے اپنی مذکور کتاب عربی میں خلاصہ کر کے حرمین کے علما کو بھیجی، ان حضرات علما کو پہلی مرتبہ اس کتاب کے ذریعے ہی فتنۂ قادیانیت سے آگہی ہوئی۔ چناں چہ انھوں نے مرزا قادیانی کے عقائد پر فتوائے کفر صادر فرمایا۔ یہ سب مولانا قصوری کی اولیات سے ہیں۔ مرزا قادیانی کو خود اس کا اقرار تھا۔ وہ لعین کہتا ہے:

"مولوی غلام دستگیر قصوری وہ بزرگ تھے جنھوں نے میرے کفر کے لیے مکہ معظمہ سے کفر کے فتوے منگوائے تھے۔"

(حقیقۃ الوحی، نشان نمبر ۷، ص ۲۴۷، روحانی خزائن ج ۲۲ ص ۲۵۹، نظارت اشاعت ربوہ، پاکستان ۲۰۰۸ء)

۲- فتح تاریخی مناظرۂ بہاول پور۔ یہ وہ یادگار مناظرہ ہے جس کا باعث انعقاد اَلْبَرَاهِيْنُ الْقَاطِعَةُ عَلٰى ظَلَامِ الْأَنْوَارِ السَّاطِعَةِ مؤلفہ مولوی خلیل احمد انبیٹھوی (مدرس اول جامعہ عباسیہ، بہاول پور)، مصدقہ مولوی رشید احمد گنگوہی کی خلاف اسلام عبارات تھیں۔ اس مناظرہ

کے حکم شیخ المشائخ حضرت خواجہ غلام فرید رحمۃ اللہ علیہ صاحب سجادہ آستانہ قدسیہ چاچڑاں شریف (متوفی ۱۳۰۹ھ/ ۱۹۰۱ء) بنائے گئے جو والی ریاست بہاول پور نواب محمد صادق عباسی کے پیر و مرشد تھے۔ مولانا قصوری نے اہل اسلام کی ترجمانی کرتے ہوئے مولوی خلیل احمد سہارن پوری اور اس کے معاونین کے دلائل کا رد بلیغ کیا جس سے وہ لاجواب ہو گئے۔ اخیر میں حضرت خواجہ صاحب نے مولانا غلام دستگیر قصوری کے حق میں فیصلہ سنایا اور مولوی خلیل احمد کے بارے میں کہا کہ "مولف مذکور مع اپنے معاونین کے وہابی اہل سنت سے خارج ہیں۔"

(سرورق تقدیس الوکیل، صدیقی پریس قصور، ۱۳۱۴ھ)

اس کے بعد خلیل احمد انبیٹھوی کو ریاست سے نکال دیا گیا۔ مناظرہ کی روداد خود مولانا قصوری نے مرتب کی جو حضرت خواجہ صاحب کی امداد سے چھپی۔ بعد میں جب کچھ لوگ اس فیصلے کو تسلیم کرنے سے انکاری ہوئے تو مولانا نے روداد کا عربی ترجمہ کر کے علمائے مکہ و مدینہ کی خدمت میں پیش کی تو تمام نے اسے اپنی تصدیقات سے مزین فرمایا۔ مولانا رحمت اللہ کیرانوی مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۱۳۰۸ھ/ ۱۳۳۴ء) نے اپنی ذی شان تقریظ میں لکھا:

"میں جناب مولوی رشید کو رشید سمجھتا تھا مگر میرے گمان کے خلاف کچھ اور ہی نکلے۔"

(تقدیس الوکیل ص ۳۰۷، صدیقی پریس قصور، ۱۳۱۴ھ)

قبل ازیں ادیب ہند مولانا فیض الحسن سہارن پوری رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۱۳۰۴ھ/ ۱۸۸۷ء) نے اپنے اخبار میں لکھا تھا:

"اس کا نام رشید اور کام غیر رشید ہے۔" (تقدیس الوکیل ص ۱۰، صدیقی پریس قصور، ۱۳۱۴ھ)

دو درجن کے قریب کتابیں تصنیف فرمائیں۔ اپنی کتابیں اہل ثروت کی امداد سے چھپواتے اور مفت تقسیم کرتے۔ معلوم مطبوعہ کتب کے نام یہ ہیں:-

۱- مخرج عقائد نوری بہ جواب نغمہ طنبوری از پادری عماد الدین
۲- تحقیقات دستگیریہ فی رد ہفوات براہینیہ (اردو)
۳- رجم الشیاطین برد اغلوطات البراہین (خلاصہ عربیہ تحقیقات دستگیریہ)
۴- فتح رحمانی بہ دفع کید قادیانی
۵- جواہر مضیہ بہ رد نیچریہ



۶- ہدیۃ الشیعتین (۱۲۹۰ھ) (فارسی)
۷- منقبت چار یار مع حسنین (۱۲۹۵ھ) (اردو ترجمہ ہدیۃ الشیعتین)
۸- تحقیق تقدیس الوکیل
۹،۱۰- تقدیس الوکیل عن توہین الرشید والخلیل (اردو و عربی ترجمہ)
۱۱- توضیح دلائل (۱۳۰۰ھ) / تصریح ابحاث فرید کوٹ (۱۹۴۰ ہجری)
۱۲،۱۳- عمدۃ البیان فی اعلان مناقب النعمان (۱۲۸۵ھ) (فارسی و اردو ترجمہ)، بہ جواب معیار الحق از میاں نذیر حسین دہلوی
۱۴- نصرۃ الابرار فی جواب الاشتہار
۱۵- تحفہ دستگیریہ بہ جواب اثنا عشریہ از مولوی غلام العلی قصوری ثم امرت سری (فارسی)
۱۶- ظفر المقلدین بہ جواب ظفر المبین از مولوی محی الدین لکھوی
۱۷- عروۃ المقلدین بالہام القوی المبین
۱۸- جواب اشتہار کفریت درود شریف الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ از میاں نذیر حسین دہلوی
۱۹- کشف المستور عن مسئلہ طواف القبور
۲۰- ظہور المعہ فی ظہر الجمعہ بہ جواب تبصرۃ الجمعہ فی جمیع الامکنہ والازمنہ
۲۱- تحقیق صلوۃ الجمعہ (۱۲۸۸ھ) بہ جواب تذکرۃ الجمعہ
۲۲- (مقدمہ) جواب اعتراضات بر تحفہ رسولیہ از مولانا غلام محی الدین قصوری

آپ کی تصانیف کو عرب و عجم میں قبول دوام عند الخواص و العوام کا رتبہ حاصل ہوا۔ ہندوستان کے اہل علم و فضل کو تو ان جواہر علمیہ نے مستفیض کیا ہی، حجاز کے علما بھی ان سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکے۔ اسی لیے ہر دو خطوں کے علما نے جا بجا ان کتب کو اپنی تقریظات و تائیدات سے موثق کیا۔ برعظیم کے علما میں سے شیخ العرب والعجم حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی، مناظر اسلام مولانا رحمت اللہ کیرانوی، شیخ الدلائل مولانا عبد الحق الہ آبادی، قطب لاہور مولانا غلام قادر بھیروی، مولانا مفتی ارشاد حسین رام پوری، حضرت خواجہ غلام مرتضی پیر بلوی، حضرت غلام نبی للہی، مولانا حکیم غلام احمد حافظ آبادی، مولانا مشتاق احمد حنفی، مولانا مفتی محمد عبد اللہ ٹونکی، مولانا غلام محمد بگوی، شیخ الاسلام مولانا انوار اللہ حیدر آبادی کی تصدیقات آپ کی کتب پر موجود ہیں اور حرمین محترمین کے

متقیان سے شیخ العلماء محمد صالح بن صدیق کمال حنفی، شیخ الاسلام محمد سعید بن محمد سالم بابصیل شافعی، شیخ محمد علی بن حسین شافعی، شیخ خلف بن ابراہیم حنبلی از مکہ مکرمہ، شیخ عثمان بن عبدالسلام حنفی داغستانی، سید جعفر بن اسمٰعیل شافعی برزنجی از مدینہ منورہ اور مدرس مسجد نبوی شیخ محمد علی بن طاہر وتری حسینی وغیرہ کی تقاریظ آپ کی کتابوں پر ملتی ہیں۔

اعلیٰ حضرت امام اہل سنت شاہ احمد رضا خاں بریلوی ؒ (متوفی ۱۳۴۰ھ/۱۹۲۱ء) سے بھی مولانا قصوری کا بہ حیثیت بزرگ معاصر کے علمی ربط تھا۔ جب "سُبۡحٰنَ السُّبُّوۡحِ عَنۡ عَیۡبِ کِذۡبٍ مَقۡبُوۡحٍ" (۱۳۰۷ھ) تصنیف ہوئی، مولانا قصوری ان ایام میں نزیلِ بریلی تھے، کتاب پیش کی گئی، دیکھ کر مسرور ہوئے، آنکھوں سے لگایا تقریظ رقم فرمائی جس میں مؤلف کو "علامہ فہامہ، ایک علم اور فضل کے خاندان سے عمدۃ الخلف، بقیۃ السلف" جیسے باتکریم القاب سے یاد کیا۔

اعلیٰ حضرت ؒ کی نظر میں بھی آپ کی وقعت مسلم تھی۔ آپ نے اپنے رسالہ مبارکہ "دامانِ باغِ سُبحٰن السبوح" (۱۳۲۶ھ) میں ایک جگہ حاشیہ میں مولانا قصوری پر مخالفین کی تنقید کا ذکر کر کے جواباً ان پر نقض کیا ہے جس سے مقصود دفاعِ نفسِ مسئلہ اور مولانا قصوری کا اجلال ہے۔ اور جناب پیرزادہ اقبال احمد فاروقی نے لکھا ہے کہ

> "اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خاں صاحب بریلوی ؒ کو پنجاب کے لوگوں نے دعوت دی تو آپ نے فرمایا: وہابیوں کے سرکوب مولانا غلام دستگیر قصوری کے ہوتے ہوئے مجھے آنے کی ضرورت نہیں۔"

۱۳۱۵ھ/۱۸۹۷ء کو وصال ہوا۔ آپ کے شاگرد مولانا محمد نبی بخش حلوائی ؒ (متوفی ۱۳۶۵ھ/۱۹۴۵ء) نے "غُفِرَ لَہٗ" سے مادہ تاریخ وفات استخراج کیا ہے۔ قصور کے بڑے قبرستان میں جائے آرام ہے۔

اس مضمون کے بنیادی ماخذ پیرزادہ اقبال احمد فاروقی کی کتاب "تذکرہ علماے اہل سنت و جماعت لاہور" کے وسط اور "تقدیس الوکیل" کی ابتدا میں نوشتہ حالات مولانا قصوری ہیں۔



## اعلام بجہت لزام

ادارہ چاہتا ہے کہ مولانا غلام دستگیر قصوری ؒ اور آپ کے مرشد گرامی مولانا غلام محی الدین قصوری ؒ کی تمام کتابیں تحقیق و تخریج اور اعلیٰ معیار کے ساتھ طبع کر کے شائع کی جائیں۔ اس سلسلے میں زیادہ تر مواد جمع کر لیا گیا ہے، بقیہ تک رسائی کی کوشش جاری ہے۔ قارئین سے استدعا ہے کہ وہ احیاے دین کے لیے ادارہ کی دستگیری کریں۔ اس عظیم مقصد کے اہتمام کے لیے ان بزرگوں کے اخلاف اور منسلکین کو بالخصوص وسائل کی فراہمی پر توجہ کرنی چاہیے۔ اَلسَّعۡیُ مِنِّیۡ وَ الۡاِتۡمَامُ مِنَ اللّٰہِ۔

www.facebook.com/Molana Ghulam Dastageer Kasuri

## مولوی غلام رسول قلعوی مرحوم

مولوی غلام رسول غلام ابن مولوی رحیم بخش ۱۲۲۸ھ/۱۸۱۳ء کو کوٹ بھوانی داس ضلع گوجرانوالا میں پیدا ہوئے۔ زندگی کا اکثر حصہ قلعہ میہاں سنگھ میں گزارا۔ مولوی صاحب کے دادا حافظ نظام الدین خادم (متوفی ۱۲۳۹ھ/۱۸۲۴ء) اپنے وقت کے عالم اور فارسی زبان کے بہترین شاعر تھے۔ مروجہ علوم عربیہ کی تحصیل مولانا غلام محی الدین بگوی اور حافظ احمد الدین بگوی سے کی اور میاں نذیر حسین دہلوی اور حضرت شاہ عبدالغنی بن شاہ ابو سعید مجددی سے سند حدیث حاصل کی۔ اخوند سید محمد امیر کوٹھا والے (مرید سید احمد بریلوی) سے بیعت کی۔ پنج باب وغیرہ کتابیں لکھیں۔ مشہور زمانہ نظم "دلا غافل نہ ہو یک دم یہ دنیا چھوڑ جانا ہے" مولوی صاحب ہی کی لکھی ہوئی ہے۔ ۱۲۹۱ھ/۱۸۷۴ء میں وفات پائی۔

مولوی صاحب سے استفاضہ کرنے والوں میں جہاں غیر مقلد وہابی حضرات شامل تھے وہیں مناظر اسلام مولانا حافظ ولی اللہ حنفی لاہوری بھی تھے، بل کہ پلے بڑے بھی یہیں تھے۔

رسالہ تراویح جو مولوی محمد حسین بٹالوی کے رد میں ۲۰ تراویح کے حق ہونے پر لکھا۔ جناب محمد اسحٰق بھٹی نے اس کی تردید کی ہے لیکن بلا شاہد۔

شیخ رحیم بخش نے اس رسالہ کے شروع میں لکھا ہے کہ مولوی صاحب کی مسجد میں درود شریف اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیۡكَ یَارَسُوۡلَ اللّٰہِ پڑھا جاتا تھا۔

مولوی صاحب کی مشہور مناجات

صبا روضے رسول اللہ دے جائیں میرا احوال رو رو کے سنائیں

کا ایک شعر ہے:

میرا دل چور کیتا درد تے غم ترحم یا نبی اللہ ترحم

دیگر مناجات سے چند اشعار ملاحظہ ہوں!

کر مہر یا حضرت نبی منگاں تیرا دیدار میں
اوڑک ہاں کولی آپ دی توڑے ہاں بد کردار میں
یا رحمۃ للعالمین و اے سرورِ دنیا و دیں!
کور و سیاہ ایسے نہیں جیسے ہاں اور گنہ گار میں

یا رسول اللہ! بہ حالم یک نگاہ رحمت کز دو عالم دیدہ دوزم در سکات جا کنم
کای سید سرور دو عالم اے شافع حشر و فخر آدم!

نعت کا ایک شعر یوں ہے:

وَهُوَ النَّبِيُّ شَفِيعُنَا خَيْرُ الْبَشَرِ خَتْمُ الرُّسُل
هُوَ رَحْمَةٌ لِّلْعَالَمِينَ كَالشَّمْسِ فِي وَسْطِ النَّهَار

"شرح فتوح الغیب" از شیخ عبد الحق محدث دہلوی مطبوعہ در مطبع ہوپ، لاہور، ۱۲۸۲ھ پر مولوی صاحب قلعہ تاریخ طباعت یوں رقم کرتے ہیں:

إِنَّهُ تَصْنِيفُ غَوْثِ الْأَعْظَمِ قُطْبُ أَفْلَاكِ الطَّرِيقَةِ وَ الْهُدٰى

یہ احوال اور کلام زیادہ تر مولوی صاحب کے پسر عبد القادر اور محمد اسحٰق بھٹی کے مرتب کردہ تذکروں سے انتخاب کیے گئے ہیں اور یہ اس لیے لکھے گئے ہیں کہ آج کے بعد مولوی غلام رسول صاحب کو غیر مقلد وہابی سمجھنے والے سنی حنفی اہلِ علم ان کے مذہب و مسلک کے بارے مزید تحقیق کر کے لکھیں، کیوں کہ کچھ معترین سے سنا گیا ہے کہ مولوی صاحب سنی تھے۔ ان کے اخلاف نے وہابیت پھیلانی شروع کی۔ اور یہ کہ واضح ہے کہ طبقۂ وہابیہ نے اپنے دور کے حریف مولانا غلام دستگیر قصوری تک کو نہیں چھوڑا تو مولوی صاحب کی سوانح حیات کے کچھ تانے بانے تو پھر بھی ان سے مل جاتے ہیں تو ان کو اپنا ہم نوا بنانا اس قوم کے لیے کون سا بڑا کام ہے!!!!!

**محمد رضاء الحسن قادری**

مؤتمر دار الاسلام، لاہور

پیر، ۲۴ رمضان ۱۴۳۳ھ / ۱۳ اگست ۲۰۱۲ء



## باسمہٖ سبحانہٗ

برادرانِ دین و اسلام پر مخفی نہ رہے کہ چند ماہ سے جو ایک اشتہار مولوی احمد علی برادرزادہ مولوی غلام رسول صاحب قلعہ والا اور مولوی عبد العزیز خلف مولوی صاحب مرحوم قلعہ والا کی طرف سے بدیں مضمون شائع ہوا کہ درود اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ بہ لحاظ معانی ظاہر کے پڑھنا کفر ہے اور بدون لحاظ معانی الفاظ ظاہر کے پڑھنا بدعت سئیہ ہے۔

اس کو دیکھ کر اکثر مسلمانوں کو سخت رنج ہوا کہ یہ درود مسلمانوں میں پڑھنا مدت ہا سے چلا آتا ہے، کبھی کسی عالم دین دار نے اس کو منع نہیں کیا اور خصوص مولوی صاحب مرحوم قلعہ والوں کی مسجد میں پڑھا جاتا تھا، انھوں نے بھی کبھی منع نہیں فرمایا تھا۔ یہ کیسا نیا فتوی جاری ہوا جس نے ہزارہا مسلمانوں کو کافر و بدعتی بنا دیا۔

اس پر راقم کے خیال میں آیا کہ مولانا مولوی غلام دستگیر صاحب قصوری کو جو خاندانی عالم اور ہمارے زمانہ میں ایک مشہور، معروف دین دار فاضل ہیں اور ان کی تحقیقات کی حرمین شریفین سے بھی تصدیق ہوتی رہتی ہے اور متقیانِ حرمین شریفین ان کو بہت ادب و تعظیم سے یاد فرماتے ہیں جیسا کہ رسالہ رد مرزا قادیانی سے پایا جاتا ہے، گوجراں والا میں اس دینی کام کی تحقیق کے واسطے تکلیف دینا بہت ضروری ہے۔ چناں چہ راقم نے بہ ہمراہی شیخ فضل الٰہی و شیخ عبد اللہ کے حضرت مولوی صاحب موصوف کی خدمت میں مکرر لکھا جس پر مولانا صاحب ۵ رماہ جمادی آخری ۱۳۱۳ھ کو وارد گوجراں والا کے ہوئے۔ ان کی خدمت میں وہ اشتہار مطبوعہ فخر الدین پریس، لاہور پیش کیا۔ اس کو دیکھ کر مولانا صاحب نے فرمایا کہ اس میں قرآن مجید کی آیتوں میں تحریف معنوی کر کے فتوی کفر و بدعت کا دیا ہے۔ فقیر نے اٹھائیس سال سے اس کا رد رسالہ "تحفۂ دستگیریہ" میں لکھا ہوا ہے۔ اگر اشتہار دینے والے مولوی

صاحب فقیر کے رو برو ہوں تو آپ لوگوں کو یقین کرا دیا جائے کہ ان کی غلط فہمی یا تعصب ہے۔

اس لیے راقم نے ایک رقعہ بہ خدمت مولوی احمد علی صاحب موضع کوٹ بھوانی داس میں اور دوسرا رقعہ بہ خدمت مولوی عبد القادر و مولوی عبد العزیز صاحبان کے موضع قلعہ میہاں سنگھ میں ہم دست آدمی اجوره دار کے بدیں مضمون بھیجا کہ اتفاق حسنہ سے مولانا صاحب قصور والے اس جگہ تشریف رکھتے ہیں، اگر آپ تینوں صاحب یہاں تشریف لے آئیں تو آپ کے اشتہار کی نسبت تحقیق ہو جائے۔ چوں کہ ہم لوگوں کو آپ کا ادب اور تعظیم بہ سبب قرابت حضرت مولوی صاحب مرحوم کی ہے اور ہم کو ان پر بہت سا اعتقاد ہے اور ان کے اس شعر ۔

مرا دل چور کیتا درد تے غم
ترحّم یا نبیّ اللہ ترحّم

سے ہم کو یقین ہے کہ وہ اس لفظ کو درست اور روا جانتے تھے۔ سو اگر آپ کی تحقیق حق نکلے تو ہم لوگ بھی تسلیم کریں گے۔

دوسرے دن ہم دست اجوره دار کے مولوی عبد العزیز و عبد القادر صاحبان کی طرف سے جواب آیا کہ ہم جاہل اور ان پڑھ نہیں، ہم کو کتاب اللہ اور کتاب الرسول سے خوب تحقیق ہے، ہم ان کی تحقیق کے محتاج نہیں، ہم مرغوں کی طرح نہیں کہ جہاں کوئی بلائے، لوگوں کو جنگ دکھائیں۔ اگر مولوی صاحب کو تحقیق کرنا اس مسئلہ میں منظور ہے تو یہاں تشریف لے آئیں۔ کیا پانچ کوس تک آنا ان کے واسطے مشکل ہے؟ مباحثہ سے کیا حاصل ہے! ہر ایک مولوی اپنی کہی ہوئی بات کی حمایت کرتا ہے خواہ اس میں جھوٹا ہو۔ اور ہمارے والد مرحوم نے صبا سے ندا کی ہے جو ابتدا میں فرماتے ہیں: ۔

صبا روضے رسول اللہ دے جائیں
میرا پیغام رو رو کے سنائیں الخ

اور مولوی احمد علی کا جواب یہ آیا کہ صاحب من! آپ کے خط کا جواب مولوی صاحب عبد



العزیز نے مناسب دے دیا ہے، میری طرف سے وہی کافی ہے۔ راقم احمد علی از کوٹ بھوانی داس۔ ۲۵ ر نومبر۔

اس جواب سے ہم لوگوں کی تسلی ہو گئی تھی جو خوب تہذیب سے دیا اور اپنے والد کو ہوا سے باتیں کرنے والا بنایا ہے، مگر مولانا صاحب قصوری نے بہت ہی تاکید سے فرمایا کہ فقیر ضرور ان کی خدمت میں جائے گا تا کہ اہل اسلام کے دل سے خلل بالکل رفع ہو جائے۔

اس پر راقم نے شیخ محمد الدین صاحب سے مشورہ کیا تو انھوں نے جواب دیا کہ حضرت مولانا صاحب کے ساتھ ہم لوگوں کا جانا بہت ضروری ہے۔ چناں چہ یہ مشورہ ہو کر بہ صلاح ان کی راقم نے دوسرا رقعہ مولوی عبد العزیز و عبد القادر صاحبان کو لکھا کہ کل بہ روز چہار شنبہ ہم لوگ مولانا صاحب کے ہم راہ موضع بھوانی داس کے کوٹ میں مولوی احمد علی صاحب کے پاس جائیں گے کہ اس اشتہار میں اول ان کا نام اور آگے مباحثہ بھی اس جگہ ہوا ہے، آپ دونوں صاحب بھی بہ راہ مہربانی وہاں آجائیں تا کہ آپ کے اشتہار کی صحت ہو جائے۔ فقط۔

پھر بہ روز چہار شنبہ ہم چہ شخص شیخ محمد دین، شیخ حسن محمد، شیخ فضل الٰہی، میاں جیون عطار، راقم شیخ رحیم بخش شکنا نے گوجراں والا، مولوی غلام حسین صاحب ساکن موضع گوندلاں والا تحصیل گوجراں والا حضرت مولانا صاحب کے ہم راہ دو یکہ میں سوار ہو کر کوٹ بھوانی داس کو روانہ ہوئے، جب موضع مذکور میں پہنچے تو معلوم ہوا کہ مولوی احمد علی صاحب رقعہ کا جواب لکھتے ہی کسی طرف کو چلے گئے ہیں اور پتہ بھی نہیں کہ کہاں گئے ہیں۔ مولوی غلام قادر مدرس نے جو اس مباحثہ میں فریق ثانی تھا سب کو اپنے مکان پر اتارا اور بہت خاطر سے پیش آیا۔ اس نے بیان کیا کہ میں نے تو اول ہی لکھ دیا تھا کہ احمد علی ہر گز مقابلہ نہ کر سکے گا، مگر الحمد للہ تعالیٰ کہ حضرت مولانا صاحب کا ہمارے گاؤں میں آنا ہماری عزت و فخر ہے۔

بہت سے لوگ جمع ہو گئے۔ تب مولانا صاحب نے قرآن مجید سورہ حٰم احقاف سے دکھلایا کہ آیت وَمَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ یَّدْعُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ مَنْ لَّا یَسْتَجِیْبُ الآیۃ کے مابعد آیت وَاِذَا حُشِرَ النَّاسُ كَانُوْا لَهُمْ اَعْدَآءً وَّ كَانُوْا بِعِبَادَتِهِمْ كٰفِرِيْنَ

سے صاف ثابت ہے کہ دعا سے عبادت مُراد ہے۔ اشتہار میں دھوکا دہی سے پکارنا مُراد رکھ کر "یَارَسُوْلَ اللّٰہِ" کے لفظ کو کفر و بدعت لکھا ہے اور نیز "انوارِ محمدی" سے سب کو دکھلایا کہ ان لوگوں کے بڑے معتبر مفسر نے جس کی "تفسیر محمدی" سے اشتہار میں ہندی اشعار سند لکھے ہیں، اُن کے نزدیک کتے، خنزیر وغیرہ کے گوبر بول پاک ہیں۔

بعد اس کے مدرس مشار الیہ نے ذکر کیا کہ احمد علی نے محض مجھ سے حسد اور عداوت کی وجہ سے اس درود کو کفر و بدعت لکھا ہے۔

آخر مولانا صاحب ظہر کی نماز کے بعد وہاں سے قلعہ میہاں سنگھ کو تیار ہوئے کہ مولوی عبد العزیز و عبد القادر صاحبان بھی جو باوصف اطلاع کے یہاں نہیں آئے ہم اب ان کے گاؤں میں چلتے ہیں۔ مدرس صاحب مذکور اور بھی دوسرے سکنائے گاؤں نے التجا کی کہ آپ ایک رات یہاں رہیں۔ ہم سب نے جواب دیا کہ اگر مولوی احمد علی یہاں ہوتے یا مولوی صاحبان قلعہ والے ہی یہاں آئے ہوتے تو ہمارا رہنا مناسب تھا، ہم سب لوگ جو اپنے نہایت ضروری کاروبار چھوڑ کر آئے ہیں، بلا مطلب کیا رہیں۔ اب رات قلعہ میں رہیں گے۔

تب یکہ والوں کو علاوہ تین روپیہ چار آنہ کرایہ سابقہ کے ڈیڑھ روپیہ اور دینا کر کے قلعہ کو روانہ ہوئے۔ راستہ بالکل خراب تھا، بعد مغرب کے موضع مان میں پہنچے جہاں سے قلعہ ایک میل کا فاصلہ تھا۔ شیخ محمد دین صاحب نے کہا کہ اس جگہ کے باشندے شیخ شاہ محمد وغیرہ کے ہاتھ جو قلعہ میں مولوی صاحبوں کو خط بھیجا تھا ان سے دریافت کریں کہ مولوی صاحبوں کو وہ خط پہنچایا اور وہ کیوں نہ آئے۔ یکوں کو راستہ پر ٹھہرا کر کے تینوں شیخ صاحب شیخ غلام محمد وغیرہ کے گھر میں گئے۔ بعد کچھ دیر کے راستہ پر آ کر حضرت مولانا صاحب کو سنایا کہ یہ دونوں صاحب رقعہ ہمارا مولوی عبد العزیز و عبد القادر صاحبان کے پاس لے گئے تھے، انھوں نے جواب دیا کہ ہمارے گاؤں میں نہ آئیں! اگر آئیں گے تو خون تک نوبت پہنچ جائے گی اور نہ ہم کوٹ جاتے ہیں۔ اگر موضع مان میں رہیں اور تحریری مباحثہ کریں تو منظور ہے۔

اس جواب کے سننے سے مولانا صاحب نے فرمایا کہ اب یہاں اُترنا مناسب ہے اور



ایک رقعہ ان کی خدمت میں لکھنا چاہیے۔ تب شیخ محمد دین اور حسن محمد نے دونوں صاحبوں کو رقعہ لکھا کہ حسب تحریر آپ کی ہم مولانا صاحب کو ہمراہ لے کر کوٹ میں گئے تھے، بہ سبب موجود نہ ہونے مولوی احمد علی کے اب آپ کی طرف آتے تھے، راستہ کے پیغام سے ہم موضع مان میں ٹھہر گئے ہیں، اگر آپ اس جگہ تشریف لے آئیں تو کمال عنایت ہوگی، ورنہ ارشاد ہو تو ہم حاضر ہو جائیں۔

یہ رقعہ دو آدمیوں کے ہاتھ قلعہ میں بھیجا۔ عشا کے بعد جواب آیا کہ ہم ہرگز موضع مان میں نہیں آتے اور اگر بہ موجب عادت قدیمی کے مولوی صاحب نے واویلا کر کے اِلزام دینا ہو تو وہ اس جگہ بھی نہ آئیں اور زبانی دریافت ہوا کہ راقم پر مولوی صاحبان بہت ناراض ہیں بہ سبب تحریر رقعوں کے کہ اس نے چھیڑ چھاڑ کی ہے اور ہم کو سخت سُست کہتا ہے۔ اس پر راقم کا خیال بھی تھا کہ قلعہ میں نہ جائیں، تب مولانا صاحب نے فرمایا کہ فساد اور دنگا دونوں طرف کے غصہ سے ہوتا ہے، فقیر کو تو وہ اگر دشنام بھی دیں گے یا کچھ زیادتی کریں گے تو میں ہر طرح سے تحمل کروں گا۔ اب اس قدر نزدیک آ کر ان کے پاس نہ جانا، افسوس رہے گا، ان کے پاس چلنا ہی مناسب ہے۔

تب شیخ محمد دین اور حسن محمد صاحبان نے جو مولوی صاحبان قلعہ والا کے قدیم سے معتقد اور معقول خدمت کرنے والے تھے اس بات کو پسند کر کے بہ توکل الٰہی قلعہ کو روانہ ہوئے اور مولوی صاحب کی مسجد میں جا اُترے۔ بعد دیر کے دونوں مولوی صاحبان مسجد میں آئے۔ بعد ملاقات کے شیخ محمد دین اور حسن محمد اور فضل الٰہی کو علاحدہ حجرہ میں بہ نام حقہ نوشی کے لے گئے، وہاں بیٹھ کر مولوی عبد القادر نے ذکر کیا کہ اس اشتہار پر ہمارے چچا زاد برادر مولوی احمد علی نے ہمارا نام درج کر لیا ہے، اب ہم کو وہ بات نباہنی پڑ گئی ہے، ہم اس مباحثہ وغیرہ کے بانی نہیں ہیں۔

اس کے جواب میں شیخ محمد دین نے کہا کہ اگر اس فتوی کفر وغیرہ سے آپ کی بریت ہے تو ہمارا عین مقصود ہے اور اگر آیت وَمَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ یَّدْعُوْا کا کچھ ثبوت دینا ہو تو مولانا صاحب آپ کے پاس آ گئے ہیں۔

اس پر جواب دیا کہ مولوی صاحب تہذیب اور نیک خلقی سے مناظرہ کریں۔

تب شیخ محمد دین نے مولانا صاحب سے یہ ذکر کیا اور دونوں مولوی صاحبان بھی مولانا صاحب کے پاس مسجد میں آگئے، تب مولانا صاحب نے دونوں سے مخاطب ہو کر ذکر کیا کہ فقیر کی آپ سے تو سابقہ ملاقات بھی نہیں، میری عادت واویلا کرنے یا الزام دینے کی آپ نے کب سے معلوم کی تھی۔ جس پر ایسی روکھی باتیں لکھ رہے ہیں کہ مرغوں کا جنگ نہیں دکھاتے اور خون تک نوبت پہنچ جائے گی۔

تب مولوی عبدالقادر نے جواب دیا کہ مباحثہ سیالکوٹ ولاہور کا حال ہم نے سنا تھا۔

مولانا صاحب نے جواب دیا کہ فقیر تو ان دونوں میں شامل نہیں تھا۔

پھر کہا کہ مباحثہ فریدکوٹ میں نور احمد کا مقابلہ کس نے کیا تھا؟

تو مولانا صاحب نے جواب دیا کہ مباحثہ فریدکوٹ میں بھی فقیر شامل نہ تھا، بعد مباحثہ کے فقیر نے جب کتاب مباحثہ تالیف کر کے چھپوائی تھی تو اس پر میاں نور احمد نے غلطیات نکال کر ریاست میں مناظرہ کیا تھا، علاوہ غلطیات کے سرغنہ ہونے مقدمہ گاؤکشی مقام کھیم کرن کا الزام فقیر پر لگایا تھا جن میں ایک والی ریاست اہل ہنود کے یہاں سخت اتہام دے کر ناحق ذکشی کرانے میں کوشش کی تھی، تو جب فقیر کی غلطیات سے حسب فیصلہ اس کے منصفوں کے بریت ہوگئی تو مقدمہ الزام گاؤکشی میں بھی نام بردہ جھوٹا ہوا تو ریاست سے وہ قید اور جرمانہ کا سزایاب ہوا تھا۔ اب غور کرو کہ اپنی جان اور عزت کے بچانے کے واسطے جو کام کیا جائے تو اس میں کیا الزام ہے؟

بعد اس کے ایک شخص نابینا جو مولوی صاحبوں کا قرابتی تھا، وہ ایک رسالہ بغل میں لے کر مولانا صاحب کے پاس آبیٹھا اور کہنے لگا کہ میں آپ سے الفیہ نحو کا سبق پڑھتا ہوں، مجھے پڑھائیں!

تو مولانا صاحب نے تبسم کر کے جواب دیا کہ فقیر تو آپ کے پاس آیت قرآن کے معنے کی تحقیق کے واسطے آیا ہے، سبق پڑھانے نہیں آیا ہے۔



اس پر دونوں مولوی صاحبوں نے کہا کہ یہ حافظ ہمارا قرابتی ہے، ہم سے پڑھتا ہے، آج آپ اس کو سبق پڑھائیں اور دوسرے لوگ بھی ان کے گاؤں کے جو بہت سے جمع تھے وہ بھی بولے کہ کیا مضائقہ ہے؟

تب مولانا صاحب نے پھر مکرر کہا کہ یہ کیا دستور ہے، جس بات کے واسطے ہم لوگ آئے یا اس سے علاوہ دوسری بات کیوں شروع کرتے ہو! آپ کی غرض یہ ہے کہ یہ طالب علم اور ہم دونوں مولوی کہ دیں گے کہ غلط تقریر کرتے ہیں، ان کو علم نہیں، کیا بحث کے واسطے آئے ہیں اور یہ دیہاتی لوگ کیا جانتے ہیں، اگر ایسا منظور ہے تو کسی عالم کو منصف بٹھا کر پڑھنا پڑھانا بھی دیکھ لینا۔

پھر مولوی صاحبان اس پر اصرار کیے گئے۔ تب شیخ محمد دین نے کہا کہ یہ کیا تہذیب ہے جو آپ اس پر اصرار کر رہے ہیں؟ مولانا صاحب کے مکان پر بھی کئی طالب علم پڑھتے ہوں گے، یہ موقع اب امتحان کا کیا ہے؟

آخر مولوی صاحبان نے پھر دوات، قلم اور کاغذ منگوایا اور مولوی عبدالعزیز نے مولانا صاحب سے کہا کہ آپ اس درود کا ثبوت دیں، میں لکھتا ہوں۔

مولانا صاحب نے فرمایا کہ فقیر نے اٹھائیس برس سے رسالہ "تحفۂ دستگیریہ" اس کے ثبوت میں شائع کیا ہوا ہے، اس میں سب کچھ درج ہے۔ اب کیا ثبوت لکھانا ہے؟ ہم تو آپ کی خدمت میں آیت کے معنی کی تحقیق کے واسطے آئے ہیں، اب آپ براہ مہربانی ایک دو معتبر تفسیروں سے اس کی صحت کرادو!

تب مولوی صاحبان اس پر متوجہ نہ ہوئے اور یہی کہتے گئے کہ اس کا ثبوت دو!

مولانا صاحب نے فرمایا کہ آپ اپنے رقعہ میں دیکھو ہم کو کس بات کے واسطے آپ نے طلب کیا ہے۔ جب مکرر کہنے سے مولوی صاحبوں نے کسی تفسیر سے اپنے معنے بیان کیے ہوئے کا ثبوت نہ دیا، تب مولانا صاحب نے مکرر کہا کہ افسوس ہے! آپ آیتوں کے معنے غلط تحریر کر کے فتوی دیتے ہیں اور جب کوئی پوچھے تو دفع الوقتی کرتے ہیں، کمال افسوس ہے۔

اس تحقیق کے واسطے اپنے گھر میں بلانا اور پھر کچھ ثبوت نہ دینا۔

اتنے میں ایک شخص ان کے گاؤں کا جس نے ریش منڈائی اور مونچھیں بڑھائی ہوئی تھیں، وہ شیخ حسن محمد سے سخت تکرار کر کے دنگا پر مستعد ہوا، تب مولانا صاحب نے شیخ محمد دین سے کہا کہ اب آپ نے ان کی تہذیب دیکھ لی ہے، اب اس جگہ بیٹھنے سے کیا حاصل ہے۔ تب شیخ فضل الٰہی نے ان سے کہا کہ آپ کسی کو ہمارے ساتھ بھیجو، ہم مولوی صاحب مرحوم کی قبر پر فاتحہ کہ کر جائیں گے۔ مولانا صاحب نے بھی فرمایا: بہتر ہے۔

تب مولوی عبد القادر صاحب نے کہا کہ ہم نے روٹی کی تیاری کرائی ہے، سوائے کھانا کھانے کے جانے نہ دیں گے۔ مولانا صاحب نے جواب دیا کہ آپ نے خوب کھانا کھلایا، ہم سیر ہو گئے۔ پھر ہم سب کے سب مولوی صاحب کی قبر پر، جو کچھ فاصلہ پر گاؤں سے دور تھی، فاتحہ کہ کر راستہ گوجراں والا کو سیدھے ہوئے اور ہم کو دیکھ کر یکے والے بھی یکے سڑک پر لے آئے۔ تب دونوں مولوی صاحب اور بہت آدمی ان کے گاؤں کے یکوں پر آ کر بہت سی منت اور سماجت سے کہنے لگے کہ اگر آپ نے کھانا نہ کھایا تو ہماری سخت اہانت اور ہتک ہوگی، خدا کے واسطے کھانا کھائے بغیر نہ جاؤ، بل کہ دو آدمی سفید ریش نے مولانا صاحب کو ہاتھ باندھ کے التجا کی اور کہا کہ خدا کے واسطے کھانا کھا کر جاؤ اور دونوں مولوی صاحبوں نے شیخ محمد دین اور شیخ حسن محمد کو گھیر لیا کہ ہماری عزت کی طرف خیال کرو اور نہ جاؤ! مولانا صاحب نے شیخ محمد دین کو کہا کہ آپ رہ جاؤ، کھانا کھا کر آنا! فقیر ایک یکہ میں جاتا ہے۔ تب انھوں نے کہا کہ یہ کب ممکن ہے کہ آپ تشریف لے جائیں اور ہم یہاں پر کھانا کھائیں، ہم آپ کے ساتھ آئے ہیں اور آپ کی رضامندی منظور ہے۔ آخر بہت اصرار سے ناچار کر کے مسجد کو واپس لے گئے اور کھانا کھلایا۔ پھر دونوں مولوی صاحبان مع بہت سے لوگوں کے بہت تعظیم سے یکوں تک رخصت کرنے آئے۔ تب مولوی عبد القادر صاحب نے بہت عذر سے مولانا صاحب سے کہا کہ از خورداں خطا و از بزرگاں عطا۔ آپ نے ہم کو معاف کرنا اور یہ بھی بار بار کہا کہ اس اشتہار میں ہم ناحق ملوث ہو کر مطعون ہو گئے ہیں۔



اس اثنا میں مرزا قادیانی کا ذکر درمیان آیا، تب مولانا صاحب نے ایک رسالہ اپنی تالیف جس کا نام "رَجْمُ الشَّيَاطِيْنِ بِرَدِّ اُغْلُوْطَاتِ الْبَرَاهِيْنِ" ہے، مولوی صاحبوں کو دیا جو عربی کی عبارت مع ترجمہ اردو کے منطبع اور حضرات علماے کبار حرمین محترمین کی تصدیق و تصحیح سے مزین ہے کہ اس سے مولانا صاحب کے علم و فضل اور تحقیق کا حال بھی ان پر منکشف ہو جائے گا۔

پھر رخصت ہونے کے بعد راقم نے مولانا صاحب سے دریافت کیا کہ آپ نے چاول تناول فرمائے اور مرغی کے گوشت سے روٹی نہ کھائی تھی۔ اس پر آپ نے جواب دیا کہ جو لوگ مسلمانوں کو کافر کہیں میں ان کا ذبیحہ نہیں کھاتا اور دعوت اس لیے قبول کی تھی تاکہ ان کے اس معاملہ سے ان کا اشتہار منسوخ ہو جائے۔ کیا معنے کہ انھوں نے اخیر اس اشتہار کے جو درج کیا ہے کہ جو کوئی اس درود سے توبہ نہ کرے تو اس سے ہم سلام ہونا اور اس کی دعوت کرنا اور اس سے اقتدا کرنا اور اس کا جنازہ ناروا ہے۔ فقیر جو اس درود کو جائز بنانے اور ان سے مقابلہ کرنے کو ان کے گھر میں آیا اور بار بار کہا کہ اس اشتہار میں سخت غلطیاں ہیں پھر جو انھوں نے ہماری دعوت کی تو وہ ان کا فتویٰ اور اشتہار بھی منسوخ ہو گیا۔

پھر گوجراں والا میں پہنچ کر مولانا صاحب نے ان کے اشتہار کی تردید بھی قرآن و حدیث سے لکھ دی جو ذیل میں درج کی جاتی ہے---

الراقم: شیخ رحیم بخش جفت فروش ساکن گوجراں والا بہ قلم خود

العبد: شیخ محمد دین ساکن گوجراں والا

العبد: شیخ حسن محمد

العبد: شیخ فضل الٰہی

العبد: میاں جیون بخش

العبد: فقیر غلام حسین

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

حَامِدًا وَّمُصَلِّيًا

اشتہار مؤرخہ ۱۲؍ جولائی ۱۸۹۵ء، مطبوعہ فخر الدین پریس میں جو مولوی غلام رسول صاحب مرحوم قلعہ والا کے برادر زادہ اور فرزند نے اپنے نام سے مشتہر کیا ہے، اس میں از طرف مولوی نذیر حسین صاحب دہلوی بابت کفر ہونے درود اَلصَّلٰوةُ وَ السَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ کے یہ عبارت لکھی ہے:

"شرک بہت طرح کا ہوتا ہے، ان میں سے ایک یہ کہ کسی مخلوق کو خواہ نبی ہوں خواہ ولی، پکارنا یہ سمجھ کر کہ وہ دور و نزدیک سے برابر سنتے ہیں۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے:

وَمَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ يَّدْعُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَنْ لَّا يَسْتَجِيْبُ لَهٗۤ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ وَهُمْ عَنْ دُعَآئِهِمْ غٰفِلُوْنَ۝ (پارہ:۲۶، الاحقاف:۵)

اس آیت سے معلوم ہوا کہ جو لوگ انبیاء و اولیائے صالحین کو دور دور سے پکارتے ہیں اور اتنا ہی کہتے ہیں کہ یا فلاں اور سمجھتے ہیں کہ ہم نے شرک نہیں کیا کیوں کہ کوئی حاجت نہیں مانگی، یہ غلط ہے اگرچہ مانگنے کی حیثیت سے ثابت ہو گیا کیوں کہ ان کو ایسا سمجھا کہ دور و نزدیک سے برابر سن لیتے ہیں جبھی تو اس طرح سے پکارا حالاں کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ جن لوگوں کو اللہ کے سوا پکارتے ہیں وہ ان کی پکار سے بالکل غافل ہیں۔" انتھٰی

فقیر کَانَ اللّٰهُ لَهٗ کہتا ہے کہ آیت وَمَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ يَّدْعُوْا الآیۃ سے پکارنا مراد رکھنا بالکل غلط ہے۔ "تفسیر جلالین" و "معالم التنزیل" و "مدارک" و "نیشاپوری" و "خازن" وغیرہا سب میں يَدْعُوْا کے معنے يَعْبُدُ کے لکھے ہیں جس کا مطلب یہ ہے کہ کسی مخلوق کی عبادت کرنے والا بہت گمراہ ہے اور خود "قرآن مجید" اس غلطی پر شاہد ہے کہ اس آیت کے ساتھ ہی



فرمایا ہے:

وَ اِذَا حُشِرَ النَّاسُ كَانُوْا لَهُمْ اَعْدَآءً وَّ كَانُوْا بِعِبَادَتِهِمْ كٰفِرِيْنَ۝ (پارہ:۲۶، الاحقاف:۶)

یعنی قیامت کو بت اپنی پرستش کرنے والوں کے دشمن ہو جائیں گے اور ان کی عبادت کا انکار کریں گے۔

پس "قرآن مجید" سے ہی صاف ثابت ہو گیا کہ يَدْعُوْا اور دُعَآئِهِمْ سے مراد عبادت ہی ہے۔

اور نیز تفسیر "اتقان فی علوم القرآن" میں درج ہے کہ لفظ دعا کا قرآن میں چھ معنے سے وارد ہے: پہلے عبادت کے معنے مثل وَلَا تَدْعُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُكَ وَلَا يَضُرُّكَ الخ یعنی خدا کے سوا اس کی عبادت نہ کر جو تیرا نقصان نہ کر سکے اور نہ نفع دے سکے۔

جب یقیناً متحقق ہوا کہ اس آیت سے عبادت من دون اللہ کی مراد ہے نہ پکارنا تو اس دلیل سے درود اَلصَّلٰوةُ وَ السَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ کے پڑھنے والوں کو کافر بنانا قرآن محفوظ میں تحریف معنوی کرنا اور ناحق مسلمانوں کو کافر کہنا ہے۔ نَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ ذٰلِكَ۔

پھر اس فتویٰ کی یہ عبارت اس اشتہار میں درج ہے:

"اور بھی خدا تعالیٰ نے فرمایا ہے:

قُلْ لَّا يَعْلَمُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ الْغَيْبَ اِلَّا اللّٰهُ ؕ وَمَا يَشْعُرُوْنَ اَيَّانَ يُبْعَثُوْنَ۝ (القرآن، پارہ:۲۰، النمل:۶۵)

اور

قُلْ لَّاۤ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ؕ وَلَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَيْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ۔ الآیۃ

(القرآن، پارہ:۹، الاعراف:۱۸۸)

تو دیکھو کہ اللہ تعالیٰ نے سب سے عموماً اور حضرت ؑ کو عالی مرتبہ سے خصوصاً علم

غیب کی نفی فرمائی۔۔۔ اِلیٰ قَوْلِہٖ ان آیات سے خوب واضح ہوا کہ نبی علم غیب نہیں جانتے ہیں بل کہ حضرات فقہائے حنفیہ نے تصریح فرمادی ہے اس کے کفر کی جو اعتقاد رکھے کہ نبی غیب جانتے ہیں۔ "فتاوی قاضی خان" میں ہے:

وَ بَعْضُهُمْ جَعَلُوْا ذٰلِكَ كُفْرًا لِاَنَّهٗ يَعْتَقِدُ اَنَّ الرَّسُوْلَ يَعْلَمُ الْغَيْبَ وَهُوَ كُفْرٌ۔ "اِنْتَهٰى

فقیر کَانَ اللّٰہُ لَہٗ کہتا ہے کہ ان دونوں آیتوں میں جو نفی علم غیب کی آں حضرت ﷺ سے ثابت کی ہے یہ مفتی صاحب کی تقلید ہے۔ کیا معنے، کہ مراد یہ ہے کہ آپ اپنے آپ غیب نہیں جانتے۔ "تفسیر حسینی" وغیرہ میں وَلَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَيْبَ کے نیچے لکھا ہے:

"واگر بودمی من کہ بے تعلیم حق دانستمی غیب را۔"

اور ایسا کیوں نہ ہو جب "قرآن مجید" و صحیح حدیثوں سے آپ ﷺ کا بہ تعلیم الٰہی غیب پر مطلع ہونا ثابت ہے۔ سورۃ آل عمران چوتھے سپارہ کے تیسرے پاؤ کے دوسرے رکوع میں ہے:

وَ مَا كَانَ اللّٰهُ لِيُطْلِعَكُمْ عَلَى الْغَيْبِ وَ لٰكِنَّ اللّٰهَ يَجْتَبِيْ مِنْ رُّسُلِهٖ مَنْ يَّشَآءُ۔ الآية (۱۷۹)

ترجمہ: "اور خدا تم کو غیب پر مطلع نہیں کرتا و لیکن خدا چن لیتا ہے اپنے پیغمبروں سے جس کو چاہتا ہے۔"

اور سورۃ نسا پانچویں سپارہ کے تیسرے پاؤ کے اخیر ہے:

وَ عَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ ؕ وَ كَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا۝

ترجمہ: "اور تجھے علم دیا جس کو تو نہیں جانتا تھا اور ہے خدا کا فضل تجھ پر بہت۔"

اور سورۃ جن انتیس ویں سپارہ کے تیسرے پاؤ میں ہے:

عٰلِمُ الْغَيْبِ فَلَا يُظْهِرُ عَلٰى غَيْبِهٖۤ اَحَدًا۝ اِلَّا مَنِ ارْتَضٰى مِنْ رَّسُوْلٍ۔ الآية (۲۷،۲۶)



ترجمہ: "خدا غیب دان ہے اپنے غیب پر کسی کو غالب نہیں کرتا مگر جس کو پسند کرے رسول سے۔"

اب سب تفسیروں میں دیکھ لیں کہ آں حضرت ﷺ کو اطلاع غیب کا مسئلہ متفق ہے۔ اس جگہ حضرت مولانا ختم المفسرین شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کی تفسیر "فتح العزیز" سے کچھ تھوڑا سا لکھ دیتا ہوں اس غرض سے کہ یہ مفتی نذیر حسین صاحب کے دادا استاد ہیں اور جمیع علما اس فرقہ کے انہیں سے فیض یاب ہیں۔ وَهُوَ هٰذَا:

وَ يَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا۔ (القرآن، پارہ:۲، البقرۃ:۱۴۳)

ترجمہ: "اور ہوگا رسول تم پر گواہ۔"

"یعنی و باشد رسول شما بر شما گواہ زیرا کہ او مطلع ست بہ نور نبوت بر رتبہ ہر متدین بدین خود کہ در کدام درجہ از دین من رسیدہ و حقیقت ایمان او چیست و حجابی کہ بدان از ترقی محجوب ماندہ است کدام ست پس او می شناسد گناہان شما را و درجات ایمان شما را و اعمال نیک و بد شما را و اخلاص و نفاق شما را و لہذا شہادت او در دنیا بہ حکم شرع در حق امت مقبول و واجب العمل ست و آں چہ او از فضائل و مناقب حاضران زمان خود مثل صحابہ و ازواج و اہل بیت یا غائبان از زمان خود مثل اویس و مہدی و مقتول دجال یا از معایب و مثالب حاضران و غائبان می فرماید اعتقاد بران واجب ست و از نیست کہ در روایات آمدہ کہ ہر نبی را بر اعمال امتیان خود مطلع می سازند کہ فلانی امروز چنین می کند و فلانی چنان تا روز قیامت ادای شہادت تواند کرد۔" اِنْتَهٰى بِكَلِمَاتِهِ الطَّيِّبَةِ.

علامہ خطیب قسطلانی شارح صحیح بخاری "مواہب لدنیہ" میں لکھتے ہیں:

اِذْ لَا فَرْقَ بَيْنَ مَوْتِهٖ وَ حَيَاتِهٖ فِيْ مُشَاهَدَتِهٖ لِاُمَّتِهٖ وَ مَعْرِفَتِهٖ بِاَحْوَالِهِمْ وَ نِيَّاتِهِمْ وَ عَزَائِمِهِمْ وَ خَوَاطِرِهِمْ وَ ذٰلِكَ عِنْدَهٗ جَلِيٌّ لَا خَفَاءَ بِهٖ تا قول وے وَ قَدْ رَوَى ابْنُ الْمُبَارَكِ عَنْ سَعِيْدِ

